جاتی ہے بعد کو پیاز (نصف سیر) تراش کر گھی میں صرف نرم کریں یعنی بھونیں کہ سرخ قطعی نہ ہو جائے کریلہ میں بھر کر کانٹا بانس کا لگاویں۔ بس گوشت (سیر) عمدہ بھون کر جب گوشت گلجائے کریلہ مذکور ڈال کر منہ خام کر کے تین گھنٹے ہلکی آنچ دیں۔ دیگچی کا منہ خام کر دیا جائے بجائے گھی کے روغن سرشف بہت لذیذ بنے گا ہے مسالہ مسلم و گوشت یک دفعہ گلا کر کریلہ ملا کر پکا دیں۔

**برائے تضییق النفس و مصفی خون۔** برگ بانسہ کہ سفید پھول آتا ہے۔ کٹائی خورد مع بیخ برگ و بار۔ چرچٹہ مع بیخ برگ ہر یک نصف سیر صاف کر کے کاٹ کر نمک طعام (۵ تولہ) نو سیر پانی میں جوش دیں کہ یک ثلث یعنی تین سیر رہ جائے پس صاف کر کے کسی شیشہ میں بھر کر سر بمہر رکھیں۔ وقت ضرورت ایک چھٹانک عرق لے کر عسل (۲ تولہ) ملا کر چالیس یوم تک کھلا دیں۔

**مجلی دندان۔** کہ مثل مردار ید کرتا ہے مجرب ہے۔ (پنبہ دانہ) بنولہ جلا کر قدرے نمک ملا کر دانتوں پر ملیں۔

**برائے سعال کہنہ۔** بارہ سنگھا یعنی سینگ کاٹ کر ٹکڑے باریک کوزہ میں بھر کر مغز گھیگوار بھر کر گل حکمت کر کے خشک کر کے دس سیر اپلے کی آنچ دیں جب سفید ہو جائے پیس کر رکھیں بوقت ضرورت نہ ہم برنج کی مقدار لے کر محض سادہ شربت میں ملا کر کھلا دیں یعنی نبات سفید کا قوام کر لیں۔ گاہے شہد میں دیتے ہیں۔ اس کشتہ کو ذات الجنب میں بھی کھلاتے ہیں جلاء دندان کے لئے ملتے ہیں

**برائے دم استحاضہ و بواسیر و نفث الدم** ۔ جب ضعف و کثرت پیدا ہو جائے دوا چاہیئے ۔ کہربا شمعی (۱ ماشہ) دم الاخوین (۱ ماشہ) باریک پیس کر بیضہ نیمبرشت میں صبح و شام کھلادیں ۔ بہت مجرب ہے ۔

**روغن زرد لیدار والا** ۔ مرقومہ قرابادین اعظم ضرب رحم کے لئے مفید ہے ۔

**برائے تقویت کمر و سیلان زنان** ۔ سوجی (ایک سیر) قند (ایک سیر) روغن زرد (سیر) ملاکر پاں کریں اور بعدہ میں مازو سبز (۵ تولہ) لودھ پٹھانی ۵ تولہ ۔ باریک پیس کر ملادیں ۔ انشاء اللہ بہت مفید ہے ۔ اگرچہ کسیقدر مزہ کسیلا ہو جاتا ہے مگر بارہ جریان زنان میں زیادہ معمول مجرب ہے ۔

**اورام صلابیت رحم** ۔ باعث در دکمر و سیلان و انقلاب ہوتا ہے ۔ موم زرد (تولہ) مغز ساق گاؤ (تولہ) پیہ مرغ (تولہ) پیہ قاز (تولہ) پیہ بط (تولہ) روغن گل (تولہ) روغن بنفشہ (تولہ) روغن بابونہ (تولہ) گردہ بز (تولہ) مجموعہ میں یا جو میسر آئے گداختہ کرکے زعفران (۳ ماشہ) گل بابونہ (۳ ماشہ) باریک پیس کر ملادیں ۔ وقت ضرورت آب مکوہ سبز ملاکر حمول کریں ۔

**کثرت سیلان رحم و استحاضہ میں فرزجہ** ۔ مرقومہ قرابادین اعظم جس میں خبث الحدید ہے بہت مفید ہے ۔ اس کے علاج میں اول ادویات جہار حمول کریں بعد کو دافع اورام دیں اور ادویات کھلادیں ۔ یہ جہار ۔ بہروزہ (۳ ماشہ) نمک لاہوری (۳ ماشہ) مازو خشک (۳ ماشہ) کف دریا (۳ ماشہ) پیس کر تین پوٹلی بناکر حمول کریں ۳ یوم تک ۔

**کحل برائے آشوب چشم و درد** ۔ رسوت (تولہ) پھٹکری (تولہ) افیون (تولہ) مصری (تولہ) برگ املی سبز (تولہ) برگ نیم (تولہ) خوب سحق کر کے تیار کریں وقت ضرورت اندرون چشم سلائی سے لگاویں۔ اوپر سے ضماد کریں۔

**برائے جریان خون از زخم کارد وغیرہ** ۔ کتہ سفید (۵ تولہ) آب اکاس بیل سبز (۔تازہ) (بنات السمار) میں ملا کر کاغذ ولیسی (بانس کا) خوب تر کر کے خشک کرلیں۔ وقت ضرورت ٹکڑا لے کر زخم پہ رکھ کر باندھ دیں۔

**سرمہ مقوی البصر** ۔ سرمہ سیاہ (۵ تولہ) عظم گربہ (۲ تولہ) دم مردار سینگ (۲ تولہ) نہایت باریک پیس کر نگاہ رکھیں۔

**ایضاً** ۔ برائے درد شدید و آشوب کہ از حرارت باشد۔ برگ سبز (جس کے گول پھل ترش ذائقہ ہیں) باریک پیس کر ہر گھنٹہ بعد ہی باندھیں۔ انشاء اللہ اسی دن تخفیف ہوگی۔

**منجن دافع درد و مقوی دندان** ۔ ترپھلا ترکٹی توتیا تینوں نون پتنگ + دانت بجر ہوجات ہیں ماز و پھل کے سنگ + ترپھلا (ہلیلہ بلیلہ آملہ) ترکٹی (زنجبیل فلفل سیاہ فلفل دراز) ۔ توتیا بریاں۔ نمک سیاہ۔ نمک لاہوری، نمک طعام۔ چوب پتنگ۔ مازو ہر ایک ہموزن کوٹ پیس کر سنون بنا دیں۔

**مقوی باہ** ۔ موم (تولہ) مشک (۳ ماشہ) سم الفار مدبر (۳ ماشہ) تین یوم خوب کوٹ کر حبوب بقدر عدس بنا دیں۔ ایک گولی ہمراہ شیر بالائی کھلا دیں۔ اگر جریان ہو تو اول علاج اس کا ہونا چاہیئے۔

**شیاف انزروت** ۔ درد و سرخی و آشوب چشم ورم کو نہایت مفید ہے

حالت حرارت میں زیادہ موثر ہے بہ نسبت بارد کے اگرچہ فائدہ کرتا ہے انزروت ایک قسم کا گوند ہے باریک زردی مائل اس کو شیر زنہ میں سحق کرکے چوب نیب پر لگا کر آگ پر سینکیں مثل کباب کے جب خشک ہو جائے چھیل کر نگاہ رکھیں۔ اگر تین مرتبہ مدبر کریں تو بہت ہی اچھا ہوتا ہے۔ ہلیلہ (۲ تولہ) بلیلہ (۲ تولہ) آملہ (۲ تولہ) منقے ہر یک (۲ تولہ) سفیدہ جست مصفی (۴ تولہ) ہر شے کوٹ کر صاف کرکے وزن کی جائے۔

**انزروت مدبر** — (۹ ماشہ) ہر ایک ملا کر شیر زنہ نصف سیر میں سحق کرکے شیاف بنا دیں۔ وقت ضرورت پانی میں گھس کر سلائی سے اندر آنکھ کے لگائیں بعض حالت میں ہر گھنٹہ لگانے سے نیم روزہ درد، سرخی کم ہو جاتی ہے۔

**نسخہ نرمی آواز** — گلنجبن (اتولہ) مرچ سیاہ (نصف تولہ) شہد (اتولہ) این ہمہ را سائیدہ آمیختہ بوقت صبح و عشا سہ ماشہ بخورد۔ اول این کار کند کہ برگ انبہ بقدر ربع آثار در آب یک آثار جوشاندہ ہر گاہ آب نصف آثار باند غرارہ کند و بعد دہ روز این نسخہ را بکار آرد۔

**نسخہ رکھنے دودھ کا** — دودھ کو جوش دے کر کچھ اندازہ سے زیادہ شکر ڈال دے اور چین کے پیالوں میں بھر کر اوپر ڈھکن رکھ کر وصل کر دے اس طرح سے کہ اس میں ہوا نہ رہے۔ برسوں رکھا رہے گا۔ (از اخبار شب قیصر ہند)[12]

**نسخہ سوزاک** — پھٹکری بریاں (۶ ماشہ) کباب چینی (۹ ماشہ) الائچی کلاں (۳ تولہ) شورہ قلمی (۹ ماشہ) رال (۹ ماشہ) سفوف ساختہ ہمراہ نصف ثار شیر گاو و یک آب لسی کردہ بخورانند یعنی در کاغذ نہ پڑی بندند۔ یک پڑی بوقت صبح

بانصف آثار اور بوقت دوپہر بانصف ثار و بوقت دو گھڑی روز ماندہ بانصف ثار بنوشانند تا سہ روز کنند ۱۲۔ اگر فائدہ بیند فبہا ورنہ باز سہ روز کنند اگر نفع شود فہو المراد ورنہ باز سہ روز کنند انشاء اللہ تعالیٰ دریں روز آرام خواہد شد واز شیرینی و ترشی و روغن سیاہ و مرچ سیاہ و سرخ پرہیز نماید و نان گندم و دال مونگ خورد۔ از پیر جی صابر علی رامپوری ۹ رجمادی الاولیٰ ۱۲۹۵ھ

**نسخہ درد دندان** ۔ از حکیم محمد ہاشم صاحب۔ چھالیہ سوختہ (۲ تولہ) پوست بادام سوختہ (۲ تولہ) مصطگی رومی (۶ ماشہ) مازو (۶ ماشہ) گوند ببیا (۶ ماشہ) فلفل سیاہ (۳ ماشہ) عاقرقرحا (۶ ماشہ) پھٹکری (۶ ماشہ) نمک (۶ ماشہ) منجن سازند۔

## نسخہ جات متفرقات

**نسخہ مقوی دماغ** ۔ ہر روز دو بیضۂ مرغ در یک آثار شیر قوام کردہ بورہ کہ بد و شیریں بود بنوشند تا ہفت روز۔

**دیگر مقوی دماغ** ۔ ریٹھہ کی بیج کی گری پیس کر بھوڑی مصری میں ملا کر چاٹ لے بے نظیر ست انشاء اللہ تعالیٰ۔

**دیگر** ۔ ہر روز ۱۱ بادام با مصری بیخ بخورد انشاء اللہ تعالیٰ بسیار فائدہ خواہد شد۔

**دیگر** ۔ نئی منڈی مع جڑ اور پتوں کے لا کر خوب کوٹ کر کپڑ چھان کرکے اُس کی برابر مٹھائی ڈال کر قوام کرکے اندر کی بنالے۔

**دیگر** ۔ میدہ گندم (۱ ثار) میدہ نخود (۱ ثار) گھی (۱ ثار) گھیگوار (۲ ثار) بورہ (۱ ثار) خشخاش (۲ ثار) بادام (۲ ثار) چھوارہ (۲ ثار) پستہ (۲ ثار) کھوپرہ

(۱ر تار) اول دو میدہ کو ملا کر رکھ لے اور گھیگوار اور خشخاش کو جدا پیس لے اور بادام چھوارہ اور پستہ کو جدا پھر گھی کو گرم کرکے گھیگوار اور خشخاش کا داغ دے پھر اس میں بورہ ڈال کر چاشنی بنا لے۔ پھر باقی چیزیں چھوڑے۔ وزن (۱ ستار) خوراک چھٹانک ہر روز اول کم پھر پوری۔

**ترکیب سبز رنگ** ۔ اول نیل دے کر ہلدی میں غوطہ دے پھر ناسپال پکا کر اس میں پھٹکری ڈال کر غوطہ دے اور سکھا لے پھر آنولے میں جوش کرکے خشک کر لے۔ فقط۔ از مولوی محمد یعقوب صاحب سلمہٗ۔

**نسخہ تقویت دماغ** ۔ دارچینی (۲ ماشہ) بہمن سفید (۲ ماشہ) سنبل الطیب (۲ ماشہ) حب بلسان (۲ ماشہ) عود (۲ ماشہ) صندل (۲ ماشہ) زعفران (۲ ماشہ) مصطگی (۲ ماشہ) کندر (۲ ماشہ) بیخ سوسن (۲ ماشہ) سعد کوفی (۲ ماشہ) بہمن سرخ (۲ ماشہ) درج ترکی (۲ ماشہ) اسطوخودوس (۲ ماشہ) کباب چینی (۲ ماشہ) اسارون (۲ ماشہ) ہلیلہ کابلی (۴ ماشہ) مغز نارجیل (۴ ماشہ) ابریشم مقرض (۴ ماشہ) مویز منقیٰ (۵ دانہ) مغز فندق (۴ ماشہ) دار فلفل (ماشہ) زنجبیل (ماشہ) فلفل سفید (ماشہ) کوفتہ بیختہ نگاہدارند و مربی ہلیلہ (۵ عدد) شستہ بودہ مربی سیب (۵ تولہ) شستہ بودہ مربی بہی (۵ تولہ) شستہ بودہ علیحدہ نگاہ دارند۔ ورق نقرہ (۵ عدد) در گلاب (۲ تولہ) حل کردہ علیحدہ نگاہ دارند۔ نبات سفید (۱ ستار) شہد خالص (۱ ستار) در آب شیریں قوام دادہ کف گرفتہ۔ اول مربیجات انداختہ دو سہ جوش دادہ۔ پس ادویہ مسحوقہ شامل کردہ کفچہ زدہ فرود آرند و ورق محلول اضافہ ساختہ بکفچہ زدہ نگاہ دارند۔ خوراک

(۴ ماشہ) صبح و (۶ ماشہ) شام (از حکیم مشتاق احمد صاحب دیوبندی)

**برائے دردِ دندان** - مازو (تولہ) مصطگی (تولہ) سنا مکی (تولہ) مجیٹھ (تولہ) الائچی خورد (۶ ماشہ) پوست بادام سوختہ (۲ تولہ) نمک (۲ رتی) سیاہ مرچ (۴ رتی) سب کو پیس کر رکھ لیں سوتے وقت مل لیں۔

---

**نسخہ داد مجرب** - گندک۔ مٹی کا تیل۔ گندک کو باریک کرکے مٹی کے تیل میں ملاکر داد پر ملیں۔ ملتے ہی ملتے داد ہمیشہ کو جاتا رہتا ہے۔ لیکن لگتا بہت ہے اسلئے اعضاء رئیسہ مثل دماغ وغیرہ پر اس کا استعمال نہ کریں۔ دوسرے اعضاء پر استعمال کریں۔ بعد استعمال فوراً مٹی کے تیل سے اس عضو کو دھو ڈالیں پھر اس کی تیزی محسوس نہ ہوگی۔

**نسخہ درد سر ہر قسم کو مفید ہے۔ مجرب** - بادیان۔ گل اسطوخودوس۔ کشنیز خشک۔ فلفل سیاہ۔ مغز بادام شیریں۔ باریک سائیدہ۔ نبات سفیدہ آمیختہ۔ سفوف سازند۔ خوراک مقدار۔ ۵ عدد۔ ایک تولہ۔

**معجون مقوی اعضاء رئیسہ** - مربہ آملہ۔ مربہ ہلیلہ۔ مربہ سیب شستہ خستہ در عرق بادیان سائیدہ پارچہ پز نمودہ۔ نبات سفید افزودہ قوام نمودہ۔ حب بلساں۔ عود بلساں۔ تخم فرنجمشک۔ تخم گاؤزباں۔ تخم بادرنجبویہ۔ گل گاؤزبان۔ گل سیوتی۔ دانہ ہیل خورد باریک سائیدہ۔ ورق نقرہ۔ ورق طلاء۔ مرجان محرق۔ مروارید ناسفتہ۔ صدف صادق محرق۔ کہربا شمعی۔ در عرق بیدمشک محلول ساختہ۔ شیرہ بادام شیریں۔ شیرہ مغز تخم کدو شیریں۔ شیرہ مغز تخم خربزہ۔ شیرہ تخم خشخاش سفید۔ شیرہ

مغز چلغوزہ۔ شیرہ مغز پستہ۔ افزودہ بطریق معروف معجون سازند۔ مقدار خوراک تولہ صبح

**برائے جریان** ۔ یہ نسخہ قوت باہ کو مفید اور جریان کے لئے بیحد مفید ہے اگرچہ جریان دس بارہ سال سے ہو۔ موصلی سیاہ۔ موصلی سفید۔ تالمکھانہ۔ سمندر سوکھ۔ سرداری۔ پوست چھال مولسری۔ چھال سینبھل۔ گوند سینبھل۔ تخم اوٹنگن۔ بسوڑہ برم ڈنڈی۔ بھوپلی۔ بیج۔ میدہ لکڑی (ہر ایک ۶ ماشہ) پھلی ببول۔ گوکھرو (ہر ایک ۲ تولہ) کوفتہ بیختہ دو چند نبات سفید آمیختہ سفوف سازند۔ مقدار خوراک (۱ تولہ) ہمراہ شیر گاؤ۔

**دیگر نسخہ جریان مجرب** ۔ یہ نسخہ جریان کے لئے مجرب ہے اور مادہ تولید از سر نو پیدا کرتا ہے لیکن یہ دونوں نسخے جریان کے قبض کرتے ہیں اس واسطے حب ثلاثہ کو ضرور اس کے ہمراہ استعمال کریں۔ نسخہ حب ثلاثہ آگے مذکور ہوتا ہے۔ تخم املی خستہ کو لے کر چھاچھ میں بھگو دیں اور جس برتن میں بھگو دیں اس میں املی کے وزن سے دو چند وزن کا لوہا ڈال دیں۔ اس طریق خاص پہ وہ تخم دس گیارہ روز میں پھٹ جائیں گے۔ ان کو خوب صاف کریں اور سایہ میں ذرا خشک کر کے کوٹ لیں جب کسی قدر کٹ جاوے پھر دھوپ میں بالکل خشک کر کے باریک کر لیں اور تخم املی کے وزن سے دو چند کھانڈ سفید ملا دیں۔ اور صبح کو ہمراہ شیر گاؤ بمقدار ۹ ماشہ استعمال کریں۔ اکیس روز کے استعمال سے عمر بھر کی شکایت رفع ہو جاوے گی۔ ان دونوں نسخوں کے ہمراہ صبح و شام حبوب ثلاثہ ۲ عدد بعد طعام ضرور کھا دیں تاکہ قبض نہ ہو۔ نسخہ حب ثلاثہ حسب ذیل ہے :-

**نسخہ حب ثلاثہ** ۔ یہ نسخہ حب ثلاثہ مولانا حکیم مختار احمد صاحب مدظلہ بریلوی کو کسی فقیر سے ملا ہے اور احقر کو بواسطہ مولانا حکیم رمضان الحق صاحب مدظلہ پہونچا ہے ۔ اس لئے اس نسخہ کے اوزان طبی قاعدہ پر نہیں لیکن تجربے اس خاص طریقہ پر مفید ہوتا ہے ۔ علاوہ قبض کے یہ گولیاں رطوبت معدہ و درد قولنج و رطوبت اعصاب وغیرہ کو بھی مفید ثابت ہوتی ہیں ۔ نسخہ درج ذیل ہے ۔
صبر ، ساذج ہندی ، لعاب گھیگوار باریک سائیدہ حبوب بقدر نخود سازند ۔ اگر لعاب گھیگوار زیادہ ہوجاوے تو دھوپ میں رکھ کر خشک کرلیں ۔ لیکن سات عدد سے کم نہ کریں ۔ بعد خشک ہونے کے حبوب بنا دیں ۔

**حبوب مقوی باہ و ممسک** ۔ یہ نسخہ قوۃ باہ و امساک دائمی پیدا کرتا ہے جریان والوں کو بوجہ جریان کے امساک نہیں رہتا ۔ اس لئے کم از کم اکیس روز اسکو کھاویں ۔ اگر تندرست آدمی بھی اس کا استعمال کرے تو قوت دیتا ہے اور خون پیدا کرتا ہے ۔ اس میں کسی قسم کا ضرر نہیں ۔ نسخہ حبوب ممسک یہ ہے ۔
سلاجیت اصلی ( تولہ ، کشتہ قلعی ( تولہ ، آمیختہ حبوب بقدر دانہ مسور سازند ۔ اور ایک یا دو گولی برصبح و شام ہمراہ دودھ یا آب تازہ استعمال کریں مجرب ہے ۔

**طلائے مجلوق مجرب** ۔ مغز بادام (تولہ) ۔ مغز جمالگوٹہ (تولہ) ، شکر سفید ۹۶ ۔ مغز یات کو کوٹ کر اس پر شکر سفید ملاکر روغن بادام کی طرح اس کا روغن نکال لیں ۔ شب کو حشفہ اور سیون بچا کر مالش کریں اوپر پان یا ارنڈ کا پتہ باندھیں ۔ سات روز استعمال کرکے پھر سات روز کے لئے چھوڑ دیں اور بعد سات روز کے پھر استعمال کریں ۔ اسی طرح تین مرتبہ کرنے سے کوئی شکایت نہ رہے گی ۔

**دیگر مجرب** ۔ سم الفار و ہڑتال ، بچھناگ ، بیر بہوٹی ، مالکنگنی ، ریگ ماہی ، اور خراطین خشک ( ہر ایک ایک تولہ ) حرمل ( ۶، ۷ ) تلوں کا تیل ( ۵ تولہ ) اول ان ادویہ کو کسی برتن میں ڈال کر شراب برانڈی ڈال کر خوب باریک کریں اور پھر یہ تیل ملا کر آتشی شیشی میں اس کا طلاء کھینچ لیں ۔ شب کو مالش کر کے پان باندھیں ۔ صبح کو گرم پانی سے دھو ڈالیں ۔ ایک ہفتہ میں آرام ہو جائے گا ۔

**طلاء مقوی باہ** ۔ سم الفار ( ۱ تولہ ) زردی بیضہ مرغ ( ۱۰ عدد ) روغن چنبیلی ( ۲ مار ) زعفران ( ۱ تولہ ) بیر بوٹی ( ۲ تولہ ) کینچوا ( ۳ تولہ ) اول سم الفار اور زردی بیضہ مرغ کو روغن چنبیلی میں ڈال کر کھرل کریں ۔ پھر زعفران بیر بہوٹی ۔ کینچوا کو ڈال کر کھرل کریں ۔ پھر بطریق معروف طلا بنا دیں ۔

**نسخہ سوزاک ہر قسم مجرب** ۔ از مولانا محمد یعقوب صاحب رحمۃ اللہ علیہ منقولہ حاشیہ تذکرۃ الہند تصحیح فرمودہ مولانا حکیم رمضان الحق صاحب مدظلہ ۔

**دُودھی خورد** ۔ اس درخت کو صاف کر کے میکر عرق نکال لیں اور مصری ڈال کر پویں اور الیسی نیم کوفتہ اس عرق سے پہلے کھا دیں ۔ دودھی خورد کے مزید فوائد مجرب ۔ بیخ دودھی خورد ( ۱ تولہ ) کو سادہ پان کے ساتھ لعاب چاب کر نکال لیں اور فضلہ تھوک دیں تو بخار غب ( یعنی سہ روزہ بخار ) کو مفید ہے اور اس کو اگر سایہ میں خشک کر کے عرق کھینچ لیں اور شربت انار ہمراہ دبید الورد کے استعمال کریں تو استسقاء لحمی کو مفید ہے اور اگر پتھری گردہ یا ریگ مثانہ ہو گیا ہو تو اس کا عرق دونوں کو مفید ہے لیکن پتھری میں حجر الیہود بھی ڈالیں و نیز جریان کو بھی مفید ہے ۔

**دیگر** ۔ رال سفید ، ست سلاجیت ، ست بارزد ( بیروزہ ۱۲۵ ) کشتہ قلعی ، کباب خنداں

دم الاخوین۔ دانہ ہیل خورد۔ طباشیر سفید (ہرایک ۶ ماشہ) ہمہ ادویہ را باریک سائیدہ درروغن صندل (بقدر ضرورت) یا روغن بلساں چرب کردہ حب بقدر نخود سازند۔ مقدار خوراک ۲ گولی۔ اگر شروع ہو ہمراہ شربت بزوری کھاویں۔

**حب الشفاء عظیم النفع** — دردکہنہ و درد گرم و سرد و جمیع علل حارہ و باردہ وتپ مزمنہ کو مفید ہے۔ تپ میں نوبت سے قبل کھلائیں۔ اور یہ نسخہ درد مفاصل و قولنج کو مجرب ہے۔ اس کی مداومت عمر طبعی کو پہونچا دے اور افیون کی عادت کو چھڑا دے۔ تخم جوز ماثل (دھتورہ) (۱۰ تولہ) ریوند چینی (۳ تولہ) زنجبیل (۱ تولہ) صمغ عربی (۱ تولہ) ہرایک را علیحدہ علیحدہ باریک سائیدہ آب آمیختہ حبوب بقدر دانہ مسور سازند۔

**سفوف موتی جہارا کو مفید ہے** — مروارید ۲ ورق طلا ۲ ورق نقرہ باریک سائیدہ سفوف سازند۔ خوراک ۲ چاول۔

**طلاء درازی ذکر** — رفت ۱ تولہ۔ عنبر ۱ تولہ۔ چربی گردہ بز ۱ تولہ۔ مغز بیاق گاؤ ۱ تولہ۔ باہم آمیختہ طلا سازند۔ ذکر کو اول کسی موٹے کپڑے سے ملیں اور پھر اس کو لگا دیں۔

**تریاق مختلفہ** — ۱ افیم اور سم الفار خوردہ کے لئے عرق برگ ارنڈ مجرب ہے ۲ سم الفار کے لئے گولر کی پتیوں کا عرق بھی مفید ہے ۳ مار گزیدہ کے بیخ مدار اور بیخ کپاس کو پانی میں پیس کر پلادیں ۴ مار گزیدہ کے لئے جالا کڑی کا جو سفید ہوتا ہے اکثر کواڑ وغیرہ پر ملتا ہے اس کو مع انڈوں بچوں کے گڑ میں رکھ کر کھلائیں۔ مفید ہے ۵ مار گزیدہ کے لئے املی کا بیج صاف کردہ اس جگہ پر لگا دیں۔ چند مرتبہ کے لگانے سے اس کا اثر نہ ہوگا۔ اور کپاس کی جڑ اور حقہ کا پانی پیس کر پلادیں۔ قے ہوگی۔ تین مرتبہ پلانے سے آرام ہو جاوے گا ۶ عقرب اس

کے لئے شیر مدار لگانا بہت مفید ہے فوراً آرام ہو جاتا ہے۔ نمک عقرب۔ زیخ چرچٹہ اور بیس کبرہ اور خطمی اور کنوئیں کی دوا یہ سب مفید ہے۔

**سگ گزیدہ کا علاج** ۔ تین روز تک ببول یعنی کیکر کے پتوں کا عرق پلادیں اور نمک ودہی چاول وگھویا وغیرہ سے پرہیز کریں۔ اس کے پلانے سے قے آتی ہے۔ اگر شدت سے قے آنے لگے تب ایک دو چمچہ دہی کا دیں۔ اس سے زیادہ نہ دیں۔ مجرب ہے۔

**آنکھ دکھنے کی گولی** ۔ سفیدہ کاشغری۔ صمغ عربی۔ کتیرا باریک سائیدہ در سفیدی بیضہ مرغ حبوب بقدر مسور بستہ نگہدارند وبوقت ضرورت درچشم باندازند۔

**دیگر** ۔ پٹھانی لودھ۔ شب یمانی بریاں۔ رسوت۔ درآب برگ مکوہ سبز (بقدر ضرورت) سائیدہ بہ چشم ضماد سازند۔

**حبوب بخار ہر قسم** ۔ یہ گولی ہر روزہ کے بخار اور دو روزہ و سہ روزہ و چہار روزہ سب کو مفید ہے۔ مجرب ہے۔ اگر بخار کے قبل دو گولی کھالی جاوے تو انشاء اللہ پھر بخار ہرگز نہ چڑھے گا۔

جدوار خطائی۔ فلفل سیاہ۔ شب یمانی بریاں۔ گل مغرہ (گیرو) نمک لاہوری۔ مغز کرنجوہ۔ سماق۔ نار مشک۔ دار فلفل۔ زرشک بیدانہ۔ طباشیر۔ آب برگ کرنجوہ برگ سرس۔ آب برگ تاتورہ (یعنی دھتورہ) باریک سائیدہ حبوب بقدر نخود سازند۔

دیگر۔ صرف سہ روزہ کو مفید۔ برگ کرنجوہ۔ فلفل سیاہ۔ نمک لاہوری باریک سائیدہ حبوب بقدر نخود سازند۔

**نسخہ جل جانے کو بہت مفید ہے** ۔ روغن السی۔ آب چونہ اس کو

باہم ملا کر پکا دیں جب صرف روغن باقی رہ جاوے تو جس جگہ جل گیا ہو لگا دیں اور
اگر لگانے سے کچھ سوزش معلوم ہو تو سفیدہ کاشغری اور کافور اور بڑھا دیں۔

**دیگر۔** کاتھ سفید۔ کافور۔ مردار سنگ پیس کر روغن گاؤ میں ضماد کریں۔

**خارش کا مجرب نسخہ** ہر قسم کو مفید ہے۔ یہ نسخہ خارش کو دو تین روز میں
بالکل صاف کر دیتا ہے۔ برگ مدار (ڈھائی پتہ)۔ روغن تیل۔ برگ مدار کو روغن تل
میں ڈال کر جلالیں۔ جب تیل میں آگ لگ جاوے اور وہ سب پتہ جل کر کوئلہ کی
مانند ہو جاویں تو اس کو لکڑی سے کھرل کریں۔ بشکل مرہم کے ہو جائیگا اس کا
استعمال کریں۔

**نسخہ خاص۔** اس نسخہ کے استعمال سے جو بچہ پیدا ہوگا خواہ لڑکی ہو یا لڑکا
بہت خوبصورت اور ذہین و ذکی پیدا ہوگی۔ کئی مرتبہ کا آزمودہ ہے۔ جب
عورت کے حمل کو چھ ماہ ہو چکیں تو پھر ہر ماہ کی چودہ تاریخ کو رات کے وقت
عورت خود گلاس یا چینی کا بہت صاف برتن لے کر چاند کی روشنی میں بیٹھ کر اس
گلاس یا برتن میں عرق بید مشک ڈالے اور پھر ورق نقرہ کو ایک ایک کرکے ڈالے اور
حل کرتی رہے۔ جب سب حل ہو جاویں تو اگر موسم گرمی کا ہو تو شربت صندل ورنہ
شربت انگور ڈال کر وہیں بیٹھ کر پیوے۔ اسی طرح جب دوسرا مہینہ آوے اسکی
چودہ تاریخ کو پھر تیسرے مہینہ کی چودہ تاریخ کو پیوے۔ اس مہینہ میں اگر بچہ ہوگا
تو نہایت خوبصورت ذہین و ذکی ہوگا۔ ورنہ جب تک بچہ نہ ہو برابر ہر مہینہ کی چودہ
تاریخ کو اسی طرح چاند کی روشنی میں بیٹھ کر حل کر کے پیا کرے۔ یہ نسخہ بہت
ہی مجرب ہے۔

**برائے حفاظت حمل** ۔ اگر عورت مدت حمل میں اکثر گلقند آفتابی خانہ ساز مصطگی رومی باریک سائیدہ آمیختہ استعمال میں رکھے حمل کو کسی قسم کا ضرر نہ ہو اور بوقت پیدائش آسانی ہو اور قبض کی شکایت بھی نہ ہو گی ۔

**نسخہ تبخیر** ۔ جو حرارت سوداوی کی وجہ سے ہو ۔ زیرہ سفید ۔ دانہ ہیل کلاں ۔ مصطگی رومی ۔ گشنیز خشک ۔ بسبا سہ ۔ گل طباشیر ۔ دانہ ہیل خورد ۔ ساذج ہندی ۔ تیسطرج ہندی ۔ صندل سفید ۔ کچری ۔ زرنباد ۔ پوست آملہ خشک ۔ گل سرخ ۔ برگ گاؤزباں ۔ عود غرقی ۔ پوست ترنج ۔ فلفل سیاہ ۔ زنجبیل ۔ پودینہ خشک بادیان ۔ زرشک بیدانہ ۔ تخم فرنجمشک ۔ باریک سائیدہ نبات سفید آمیختہ سفوف سازند مقدار خوراک

**نارو** (جسکو فارسی میں رشتہ کہتے ہیں ) یہ مرض بہت مہلک ہے ۔ اس کے واسطے چند نسخہ مجرب لکھ دیتے ہیں **عہ ۱** تخم مٹن کو پیس لیپ کرنا اس کے واسطے مجرب ہے اور کیڑا فوراً آہستہ آہستہ نکل آتا ہے ۔ اور اگر کیڑا ٹوٹ گیا ہو تب بھی اس کا باندھنا مفید ہے **عہ ۲** مریض کو ۶ ماشہ گندہ بہروزہ اور ۲ تولہ روغن گاؤ گرم کرکے خوب ملا کر پلا دیں ۔ تکلیف اسی وقت جاتی رہے گی لیکن یہ دوا تین روز تک برابر پلاتے رہیں ۔ وہ کیڑا پانی بن کر نکل جائے گا اور پھر کبھی یہ مرض نہ ہو گا **عہ ۳** گل ٹیسو ہلدی کو پیس کر لگانا بھی مفید ہے **عہ ۴** مرغی کا پاخانہ برگ مدار پر رکھ کر باندھنے سے جلدی آرام ہو جاتا ہے ۔

**نسخہ مرہم داد** ۔ صندل سرخ ۔ مردار سنگ ۔ طوطیائے بریاں ۔ کافور ۔ سفیدہ کاشغری ۔ کاتھ سفید ۔ اجوائن خراسانی ۔ جعل ازرق ۔ گندھک زرد باریک سائیدہ در روغن چنبیلی آمیختہ ضماد سازند اور اگر تکلیف برداشت کرسکیں تو آب لیمو ملا کر مرہم بناویں ۱۰ تولہ

**خمیرہ گاؤزبان بطریقہ خاص** - سادج ہندی برگ بادرنجبویہ - برگ گاؤزبان - گل گاؤزبان - کشنیز خشک - گل نیلوفر - ابریشم مقرض - بہمن سفید - صندل سفید - تخم فرنجمشک - بشب در آب تر کردہ صباح مالیدہ جوشانیدہ صاف نمودہ - بنات سفید حل کردہ قوام نمودہ - پوست بیرون پستہ - طباشیر - ست گلو - دانہ ہیل خوردہ - صدف صادق محرق - ذہر مہرہ خطائی - زعفران - ورق نقرہ - ورق طلا در عرق بیدمشک محلول ساختہ قوام سازند - اور اگر اس نسخہ میں عنبر - مشک - مرواریدہ کا اضافہ کردیں تو اکسیر ہو جاوے ۔

**فوائد خمیرہ گاؤزبان** بطریقہ خاص یہ ہیں ع۱ دل و دماغ کو قوت دیتا ہے ۔ دل کی گرمی اگر زیادہ بڑھ گئی ہو تو اصلی حالت پیا عادہ کرتا ہے ۔ گردہ میں حدت آگئی ہو اس کو بھی مفید ہے ع۲ یہ نسخہ گرم مزاج و سرد مزاج دونوں کو مفید ہوتا ہے ۔ عورتیں بھی اسکا استعمال کر سکتی ہیں اور نو عمر بچوں کے لئے عنبر و مشک نہ ڈالیں اور صدف صادق محرق بھی نکال دیں ۔

**نسخہ بواسیر ہر قسم کو مفید** - مغز تخم نیب کولی - مغز تخم بکائن - ہلیلہ سیاہ - رسوت زرد - بعل ازرق - مغز تخم کرنجوہ - مصطگی رومی - فلفل سیاہ - صبر - باریک سائیدہ در لعاب گھیگوار آمیختہ حبوب بقدر نخود سازند - مقدار خوراک اول ایک گولی سے شروع کریں اور تین گولی تک استعمال کر سکتے ہیں ۔ صبح کے وقت ہمراہ آب تازہ یا عرق بادیان کھاویں ۔

**مرہم مستہ بواسیر** - مُردار سنگ - رسوت - ڈنڈی ہارسنگھار - تخم بکائن - سورنجان تلخ - تخم گندنا - سفیدہ کاشغری باریک سائیدہ در آب یا در روغن

چنبیلی آمیختہ ضماد سازند

**دیگر برائے بواسیر ہر قسم** - پر درخت ستیاناسی لے کر اس کو کوٹ کر باندھ لیں۔ انشاء اللہ تین روز میں بالکل شکایت رفع ہو جائے گی۔

**دیگر فقیری نسخہ مجرب** - ریوند چینی کو خوب باریک پیس کر عرق برگ شہدانی میں گولی بیر صحرائی کے برابر بنا دیں۔ صبح کو تازہ پانی سے استعمال کریں بواسیر ہر قسم کو مفید ہے۔ مجرب ہے

**برائے دفع کردن کرم از گوش** - برگ بانسہ، برگ سنبھالو، برگ مدار، ورد، روغن کنجد سوختہ دو سہ قطرہ در گوش چکانند قرحہ گوش را از کرم پاک کند

**حبوب امساک مجرب** - دانہ تخم تمر ہندی سہ چہار روز در آب خیسانیدہ پوست آن دور نمودہ بادو چند قند کہ سفید باشد کوفتہ مقدار نخود حب بستہ نگہدارند۔ دو حب بوقت ضرورت بخورند۔ اگر امساک سخت گردد آب لیمو نوشند

**ضماد برائے چشم** - آنکھ کی ہر قسم کی بیماری کو دور کرتا ہے۔ طریقہ استعمال علیحدہ علیحدہ ہے - افیون (رتی)، گیرو (۲ درم)، سونٹھ (۱ درم)، صمغ عربی (۱ درم) ہمہ را کوفتہ بیختہ اگر ورم باشد بآب کشنیز استعمال کنند اگر مواد نزلہ باشد برچشم بآب کوکنار ضماد کنند و برائے رمد و سبل و تحلیل مواد چشم و تسکین وجع منفعت او مشاہدہ شدہ است مجرب است۔

**دیگر** - آنکھ دکھنے کو مفید ہے۔ چاکسو تولہ مصری کوزہ، انزروت سفوف کردہ بطریقہ سرمہ در چشم اندازند۔

**برائے نفس رطبہ و دمہ مجرب ہے** - یہ نسخہ حضرت مولانا محمد یعقوب

صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا فرمودہ ہے۔ یہ سرفہ رطب و دمہ کے لئے مجرب ہے۔
اور اس نسخہ میں مولانا حکیم رمضان الحق صاحب مدظلہ نے دمہ کہنہ کے لئے
کچھ اضافہ کیا ہے اور اس کو اس نسخہ کے ذیل میں بعنوان اضافہ جدید لکھ دیا جاویگا۔

**نسخہ اصلی** ۔ فلفل سیاہ ۔ اصل السوس مقشر ، شہد خالص آمیختہ لعوق سازند
و قدرے قدرے بلیسند۔ اس کو چند روز کھا کر ذیل کا نسخہ استعمال کریں۔ پھر
دمہ کبھی نہ ہوگا۔

**اضافہ جدید** ۔ بیخ کالا بانسہ ۔ ادرک دونوں کو جوش دے کر نبات
سفید ۲ تولہ، حل کردہ بنوشند

**سنون مجرب** ۔ سنون برائے بندش خون دنداں و پیریہ و گندہ دہن
و مضبوطی دنداں مجرب ہے ۔ کچلہ ، کافور ، فلفل سیاہ ۔ درساق بلند تختہ
در آتش سوختہ مصطگی رومی فلفل سیاہ ۔ نمک لاہوری ، شب یمانی بریاں ۔
دم الاخوین ، تخم المتاس سائیدہ سنون سازند۔

**نسخہ پچناری** ۔ (جو بغل میں نکل آتی ہے بہت تکلیف ہوتی ہے) ع ۱
شروع میں دال مسور باندھیں اور بعد میں جاکھل ۔ گوگل ہموزن لیکر باندھے۔
ع ۲ تین پھل ۔ گوگل دونوں کو پیس کر استعمال کرنا بھی مفید ہے اور مجرب ہے۔

**سرمہ مقوی بصر** ۔ سرمہ سیاہ ، سرمہ سفید ۔ اس کو بکرے کے گردہ کی چربی
میں مجرب کر کے پلاس میں جلادیں جب اس کا دھواں بند ہو جاوے تو اسکو
گلاب خالص میں بجھادیں ۔ بہت مفید ہے۔

**خاص سرمہ** ۔ ایک سیاہ سانپ مار کر اس کے منہ میں سرمہ سیاہ خالص

باریک کردہ گھی خالص دونوں کو مثل گولی بنا کر اس کے منہ میں رکھ کر بند کر کے دفن کر دیں۔ بعد چالیس یوم کے نکالیں۔ اگر اس سرمہ کا رنگ بالکل سنہرا ہو گیا ہو تو اب یہ اصلی طریقہ پر کار آمد ہو گیا ورنہ بیکار ہے۔ اور اس سرمہ کو جو سانپ کے منہ سے نکالا ہے۔ خالص سرمہ دو چند میں ملا کر استعمال کریں۔ ممیرہ کی خاصیت رکھتا ہے۔ اور اگر بینائی بالکل ختم کے قریب اسکو بھی مفید ہے۔

**نسخہ سنون فقیری** ۔ یہ نسخہ درد دنداں کو مجرب اور ہلتے ہوئے دانتوں کو مضبوط کرتا ہے۔ خون کو بند کرتا ہے اور دانتوں کے ہر قسم کے مرض کو بے حد مفید ہے۔ ایک درویش کامل کا فرمودہ ہے ۔ شب یمانی۔ سرکہ کہنہ ان دونوں کو کڑھائی میں ڈال کر آگ پر جلاویں۔ جب مثل کوئلہ کے ہو جاوے تو اس کو باریک کر کے رات کو لگاویں اور صبح کو گرم پانی سے منہ صاف کریں۔ اگر مسوڑوں میں درد ہو تو اس کے لگانے سے فوراً آرام ہو جاتا ہے۔ احقر کا مجرب ہے۔

**برص کا مجرب نسخہ** ۔ گیرو۔ باپچی۔ گندک آملہ سار۔ اطریلال (یہ دوا جنگلی بوٹی ہے اس کو عربی میں اطریلال کہتے ہیں اور اس کی ہندی بحرالجواہر میں چڑھ یہ کا پنجہ لکھی ہے اور بعض لوگ مکڑا کہتے ہیں۔ چونکہ غیر مشہور ہے۔ اس واسطے دیکھنا ضروری ہے۔ اکثر اطبار بھی نہیں پہچانتے ۱۲) باریک سائیدہ سفوف سازند۔

**طریقہ استعمال** ۔ یہ ہے ان سب کو باریک کر کے ۳ ماشہ کی خوراک علیٰحدہ علیٰحدہ بنا دیں اور ایک خوراک صبح کو کھاویں اور دوسری خوراک کو آب ادرک میں ملا کر

ضماد کریں اس کے استعمال سے انشاء اللہ چالیس روز میں تمام شکایت رفع ہو جاویگی اور اگر مریض کا اثر ہڈی پر بھی ہو گیا ہے تو کچھ روز زیادہ استعمال کریں اور زمانہ استعمال میں گھی کم از کم ایک چھٹانک کا استعمال کھانے میں ضرور رکھیں اور گوشت و بیضہ مرغ و ترشی وغیرہ سے پرہیز کریں۔

**دیگر مجرب** ۔ بابچی۔ گیرو۔ فیطرج ہندی۔ تخم کرفس۔ پوست ہلیلہ زرد۔ ہلیلہ سیاہ۔ گندک۔ فلفل سیاہ۔ اطریفل۔ گوگرد۔ ہمہ ادویہ را کوفتہ بیختہ سفوف سازند۔ طریقہ استعمال اوپر دالا ہے۔

**جوہر نوشادر عظیم النفع** ۔ نوشادر۔ عرق مولی۔ ان دونوں کو کسی برتن میں بالکل بند کر کے آگ پر رکھیں۔ کچھ دیر میں تمام نوشادر اڑ کر جو برتن اوپر ڈھکا ہوا ہے، اس پر جم جائے گا۔ چاقو سے اتار کر رکھیں یہ جوہر نوشادر ہو گا اس کو بقدر ۲ چاول لے کر ہمراہ عرق مولی واسطے تلی کے استعمال کریں۔ استعمال سے قبل کسی بوریہ پر لیٹ کر چند مرتبہ کروٹیں بدلیں اور پھر استعمال کریں۔ انشاء اللہ کچھ روز میں بالکل شکایت نہ رہے گی۔ فقط۔

**چورن ہاضم مجرب ہے** ۔ (مقوی معدہ و تبخیر کو مفید) نمک لاہوری۔ نمک سیاہ۔ نمک سانبھر۔ الائچی خورد۔ الائچی کلاں۔ زیرہ سیاہ۔ زیرہ سفید۔ مرچ سیاہ۔ مرچ سفید۔ سونف۔ پودینہ خشک۔ سوڈا کھانے کا۔ ست لیمو۔ ست اجوائن۔ ست پودینہ۔ زہر مہرہ۔ ورق نقرہ۔ سب کو کوٹ کر سفوف بنا دیں۔

مقدار اک ماشہ رات کو استعمال کریں۔

**نسخہ سرمہ مقوی بصر** ۔ طوطیائے کرمانی۔ پارہ۔ پانی۔ ترکیب یہ ہے کہ اول

کڑھائی میں ایک تولہ طوطیا رکھیں اور پھر پارہ رکھیں اس کے بعد پھر ایک تولہ طوطیا رکھیں پھر دس سیر پانی ڈال کر خشک کریں۔ پھر ایک برتن میں درخت او شیف کٹارا جس کو ستیاناسی کہتے ہیں اس کے پودے درخت کا عرق نکال کر ادویہ مذکورہ کی پوٹلی بنا کر اس عرق میں ڈالیں جو نیچے بیٹھ جائے گا وہ اصلی سرمہ ہے اس کو سادہ خالص سرمہ میں ملا کر استعمال کریں۔

**کھانسی خشک کو مفید ہے۔** بالائی شیر ۱ تولہ صمغ عربی ۱ ماشہ سائیدہ شکر آمیختہ بخورند۔

**بھپارہ چیچک مجرب ہے۔** یہ بھپارہ چیچک کے لئے بالخصوص اور دیگر اقسام بخار کے لئے بالعموم مفید ثابت ہوا ہے جس کے نافع ہونے کی تصدیق اکثر حضرات نے بعد استعمال کی ہے (ونیز موتی جھارہ کے واسطے بھی مفید و مجرب ثابت ہوا ہے

**نسخہ** — برگ آک۔ شہد خالص۔ نمک طعام۔ برگ آک کو گرد و غبار سے صاف کرکے ٹکڑے ٹکڑے کرے پھر کل دواؤں کو دس سیر پانی میں جوش دے۔ جب پانی خوب کھولنے لگے مریض کو اس کی بھاپ دے اس طرح سے کہ مریض کو ایک کھری چارپائی پر کپڑے اتار کر لٹا دے۔ اور اوپر سے حسب رعایت موسم کپڑا اڑھا دے اور چارپائی کے چاروں طرف کپڑا باندھ دے۔ پھر اس کھولتے ہوئے پانی کو دو تین تپیلیوں میں رکھ کر اور تپیلی ڈھانک کر چارپائی کے نیچے رکھے اور تھوڑا تھوڑا ڈھکنا پتیلی کا کھولے تاکہ یکدم سے بھاپ کی تیزی مریض کو بے چین نہ کر دے۔ جب پانی سرد ہونے لگے اور پانی ڈالے۔ بھاپ مریض کو ہر پہلو سے دی جائے یعنی چت پٹ داہنی اور بائیں کروٹوں سے یہاں تک کہ خوب پسینہ مریض کو آجاوے۔ پسینہ پونچھتا جاوے۔ چیچک کا مادہ پسینہ کے ذریعہ سے انشاء اللہ خارج ہو جائیگا۔ اور مسامات کے ذریعہ سے دوا کا

از جسم میں داخل ہو جائیگا۔ اب یا تو چیچک بالکل نہ نکلے گی اور یا بہت مضمحل اور کمزور ہو کر نکلے گی۔ ان شاء اللہ کوئی خطرہ نہ رہے گا۔

تنبیہ ۱۔ یہ عمل اس وقت کرنا چاہیئے جب بخار شب تیز ہو جائے اور مریض بیچینی محسوس کرنے لگے ہلکے بخار میں نہ کرنا چاہیئے۔ ۲۔ اگر ایک مرتبہ کے عمل کرنے میں بخار اور بیچینی میں کمی نہ ہو تو آٹھ گھنٹے کے بعد پھر یہی عمل کیا جاوے اسی طریقہ سے شب و روز میں تین مرتبہ تک کر سکتے ہیں اس سے زیادہ نہ کریں ۳۔ عمل بند اور محفوظ مقام میں کیا جاوے۔ ہوا سے سخت حفاظت رکھی جاوے اور بعد ختم عمل مریض کو دیر تک ہوا سے بچایا جائے۔ ۴۔ عمل کے وقت مریض کا سر اور منہ اور ڈاڑھی سے باہر کھلا رکھا جائے تاکہ بیچین نہ ہو۔ ۵۔ طبیب کے مشورہ سے یہ عمل ہو تو زیادہ مناسب ہے۔

**نسخہ رافع قبض و مخرج بلغم** - یہ نسخہ زکام کہنہ کو بھی مفید ہے۔ صبر سقوطری۔ فلفل سیاہ۔ سہاگہ۔ اجوائن دیسی کوفتہ بیختہ در شیرہ گھیگوار (بقدر ضرورت) بقدر نخود حبوب سازند۔ مقدار خوراک یک تا دو بوقت خواب بخورند۔

**برائے نمونیہ** - برگ زرد سپتال یک عدد یا دو عدد مقرض کردہ از آب تازہ جوشانیدہ اندک بنوشند۔ اور معمولی زکام میں بھی جبکہ نزلہ سینہ پر جمع ہو رہا ہو اس کا استعمال کرنا مفید ہے۔

**نسخہ دل کی حدت وغیرہ کو مفید** - طباشیر۔ یشب سبز۔ ہر دو خشک سائیدہ با گلقند سیوتی آمیختہ بخورند۔

**نسخہ** - مفید نزلہ دافع قبض محرک باہ سرد مزاج کو مفید ہے۔ مجرب ہے۔

وصل نسخہ ۔ کچلہ مدبر، فلفل سیاہ ، دارچینی ، بسپاسہ ، عود صلیب ، قرنفل پیپل، عسل خالص
اضافہ ۔ زنجبیل ۔ زعفران ۔ تج ۔ کچلہ مدبر کرنے کی تدبیر یہ ہے کہ کچلہ کو پندرہ
روز تک پانی میں بھگودیں اور ہر دن تازہ پانی بدلا کریں ۔ ان ایام میں اس کا پوست گل
جاوے گا ۔ اس کو اتار دیں اور اندر سے بیج نکال دیں اور شیر ایک سیر پختہ میں پکاویں
تمام دن پکتا رہے پھر اس شیر کو نکال کر اگلے روز ایک سیر شیر اور ڈال دیں اور پھر تمام
دن پکائیں ۔ اور یہ ادویہ کوٹ چھان کر تیار رکھی جائیں ۔ جب کچلہ پک جاوے تو اسکو
پیس لیں اور باہم ملا کر مقدار نخود گولیاں بنا دیں ۔ ایک گولی صبح ایک شام کھاویں ۔
پھر بتدریج بڑھا دیں ۔ گھی دودھ کا استعمال ان کے ہمراہ ضروری ہے اور اگر معدہ
میں خشکی ہو یا حدت ہو تو اول کوئی چکنی چیز کا استعمال کر کے اسکو کھاویں ۔

ماء اللحم مرتب دماغ ۔ مغز سر گوسفند جوان ۔ دانہ ہیل ۔ بادیان ۔ کشنیز خشک
پیاز ۔ خشخاش سفید ۔ بذر قنب ایک سیر پانی میں جوش دیں کہ یخنی ہو جاوے
بعدہ شیر گاؤ ، آب کدو شیریں ملا کر بدستور عرق کشید کریں ۔ خوراک ۱۰ تولہ سے
۵ تولہ تک نبات سفید ملا کر نوش کریں ۔

نسخہ مجربہ کھانسی و دمہ ۔ السی کوفتہ و شکر سفید ہموزن آمیختہ ۱ ماشہ صبح
وشام بخورند ۔

نسخہ مالش برائے ضعف اعصاب ۔ روغن مالکنگنی ۔ روغن زیتون ۔
زردی بیضہ مرغ باہم آمیختہ مالش سازند ۔

نسخہ تیورہ ۔ سفیدہ کاشغری ۔ کافور ۔ مال سفید ، طباشیر ، ست گلوے ، تخم تیواڑ ۔
زہر مہرہ خطائی ، کات سفید ، ہوت زرد ، صندل سرخ ۔ باریک سائیدہ روغن

چمبیلی آمیختہ مرہم سازند۔

**نسخہ مجربہ تخفیف و تقلیل دورہ اختناق الرحم۔** کافور بھیم سینی۔ ہینگ سرخ نگین۔ جدوار خطائی در آب سائیدہ حبوب بقدر یک سرخ بندید۔ خوراک یک حب صبح و یک حب شام ہمراہ آب تازہ بخورند۔

**نسخہ درد دنداں۔** عاقر قرحا مصطگی نمک تماکو خوردنی ہموزن باریک سائیدہ بمالند۔

**ایضاً۔** تیل سرسوں خالص۔ نمک خوردنی آمیختہ بمالند برائے تسکین درد و استحکام۔

**نسخہ برائے حار المزاج صفرادی۔** کتھہ کشنیز مغز سائیدہ بمالند برائے درد۔

**نسخہ تدہین راس۔** مغز تخم خیارین۔ مغز کدو شیریں۔ مغز تخم پیٹھہ۔ مغز بادام شیریں۔ تخم کاہو مقشر کو برابر لے کر دو غن گر سے روغن نکلوالیں۔

**نسخہ حب مفرح و مقوی قلب۔** کہربا۔ صندل سفید۔ مروارید ناسفتہ۔ ورق طلا۔ ورق نقرہ۔ زمرد سبز۔ زہر مہرہ خطائی در عرق بید مشک محلول ساختہ حبوب بقدر فلفل سازند۔

**نسخہ عرق۔** برادہ گزر۔ گل منڈی۔ برگ گاؤ زباں۔ گل گاؤ زبان۔ گل غیلان۔ صمغ عربی۔ تخم خربزہ کا مغز۔ مغز بادام شیریں۔ بہمن سفید۔ بادیان۔ الائچی سفید مسلم۔ طباشیر سفید۔ حجر لاجورد۔ کشنیز خشک۔ تخم کاسنی۔ آملہ مقشر۔ پوست ہلیلہ زرد۔ گل سیوتی۔ برگ بادرنجبویہ۔ ثعلب مصری۔ تخم سرس۔ شب در آب نقرہ یات ہمہ رات تر کردہ صباح آب سیب۔ آب کدوے دراز افزودہ نہ حصہ تگیہ قلعی دار انداختہ۔ زعفران عنبر خالص در ہرو بستہ بدین نیچہ دادہ وہاں بستہ عرق کشند۔

۴۔ نسخہ خمیرہ :۔ مربی ابریشمی ہلیلہ ۔ مربی انناس ۔ مربی انگور از ہر یک خستہ نمودہ بائیدہ برگ گاؤزبان ۔ برگ بادرنجبویہ ۔ گل گاؤزبان ۔ گل نیلوفر ۔ بہمن سفید ۔ تخم فرنجمشک ۔ ابریشم خام مقرض ۔ شب در عرق بادیان سادہ و عرق گاؤزبان تر کردہ صباح جوشاندہ صاف نمودہ مربہ جات انداختہ در پارچہ بیز نمودہ نبات سفید افزودہ قوام نمودہ ۔ تخم گاؤزبان ۔ مرواریدناسفتہ ۔ حجرلاجورد مغسول ۔ مہرہ خطائی ۔ ورق نقرہ در عرق بید مشک محلول ساختہ صاف نمودہ خمیرہ سازند ۔

**طریقہ استعمال** ۱۔ تدہین کا ہے گاہے سر پر فرمائیں ۔ روغن خواب آور اور دافع حرارت و یبس ہے ۔ ۲۔ روغن بادام کو ہمراہ مصری یا شیر گاؤ نیم گرم وقت خواب سب نوش فرما لیا کریں ۔ مداومت کی ضرورت نہیں ہے ۔ ۳۔ یک یک جب کبھی سوتے وقت کبھی صبح کو اجابت وغیرہ سے فارغ ہو کر ہمراہ عرق بید مشک یا ویسے ہی نوش فرما لیا کریں ۔ تفریح و تقویت دماغ و قلب کے لئے انشاء اللہ مفید ہوگی ۔ ۴۔ خمیرہ بمقدار ۹ ماشہ کو عرق کے ہمراہ صبح کو کھا لیا کریں ۔ نہایت مفرح و مسکن و مصفی خون و منشط طبع انشاء اللہ ثابت ہوگا ۔ عرق میں شربت عناب کو اگر اضافہ فرمالیں یا کبھی شربت بزوری معتدل کا اضافہ فرمالیں ۔ انشاء اللہ زیادہ مفید ہوگا ۔ ۵۔ ناشتہ میں کبھی کبھی زردی بیضہ مرغ کو شیر مغز تخم خربزہ میں مخلوط کر کے نبات سفید ملا کر پکا کر نوش فرما لیا کریں عمدہ غذا ہے ۔

**نسخہ خارش برائے خشک و تر** ۔ مسل ۔ گندھک آملہ سار ۔ نیلا تھوتھا ۔ کمبل کے ٹکڑے کی راکھ (قریب ۶ ماشہ) تیل سرسوں خالص (آدھ پاؤ) ان سب کو پیس کر تیل میں ملا کر پکا دیں ۔ جب ایک جوش آجاوے ، موم ایک تولہ ملا لیں ۔ یا پانچ سیر ٹھنڈا

پانی ایک برتن میں لے کر اس قوام کو پانی میں چھوڑ دیں۔ اس کی پپڑی پانی پر جم جائے گی۔ اس کو اتار کر رکھ لیں۔ سب بدن پر خوب مالش کریں۔ جو کپڑے آج مالش کے دن پہنے ہیں اگلے دن نہ پہنیں۔ اگر اور کپڑے نہ ہوں تو ان کو خوب دھو کر سکھا کر پہنیں۔ فقط۔

**ماء الذہب** ۔ تیزاب شورہ تین حصے۔ تیزاب نمک ۴ حصے۔ ان دونوں کو ایک بڑی بوتل میں ڈال کر ملا لیں مگر اس کے منہ کا کچھ حصہ کھلا رہنے دیں۔ پھر اس سے ایک تولہ لے کر اس میں ۶ ماشہ سونا ڈال دیں۔ کچھ عرصہ میں سونا حل ہو جاوے گا۔ اس کے بعد اس محلول میں تین تولہ پانی ملا لیں۔

**افعال و منافع** ۔ ضعف باہ۔ ضعف عامہ اور ضعف اعضائے رئیسہ میں نہایت مفید ہے۔ مقدار خوراک ۵ قطرے ماء اللحم عنبری ۵ تولہ یا عرق گاؤزبان دس تولہ میں ملا کر پلائیں۔

**طلائے جدید** ۔ (نسخہ) سم الفار ۲ تولہ۔ شیر آک ۵ تولہ۔ بیر بہوٹی۔ جاوتری۔ قرنفل۔ عاقرقرحا۔ جوزبوا۔ ہر یک ۲ تولہ۔ مشک۔ زعفران ہر یک ایک تولہ۔ روغن گاؤ ایک سیر۔

**افعال و خواص** ۔ مجلوق اور ضعیف الباہ اشخاص کے لئے بہت ہی مفید ہے۔ کمزوری کو دور کر کے اعصاب میں طاقت پیدا کرتا ہے۔ بڑی عمر کے لوگ اس کا استعمال کر کے فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔

**تریاق جریان الرحم** ۔ جو علامہ حکیم امام الدین صاحب مرحوم پاک پٹنی کی کتاب مخزن الاکسیر کا ہے۔ مستورات کے سیلان الرحم کے لئے تریاق ثابت ہوا

ہے۔ مایوس حالتوں میں بہترین عمل کرتا ہے۔

ماذو سبز عمدہ بے سوراخ سات عدد لے کر ڈیڑھ پاؤ مسلم اڑد کے ساتھ لوہے کی کڑاہی میں پانی ڈال کر پکلئے جائیں یہاں تک کہ ماذو نرم ہوجائیں۔ اس وقت ماذو کو نکال کر سایہ میں خشک کرلیں اور اڑد کو کسی جگہ زمین میں دفن کردیں کہ اسمیں زہر ہے۔ ماذو کو بعد خشک ہونے کے کھرل میں باریک کرکے پاؤڈر کرکے محفوظ رکھیں۔ خوراک بقدر ایک رتی ہمراہ بالائی یا تازہ مکھن۔

تنبیہ اوّل۔ کبھی اس کے استعمال سے بعض طبیعتوں میں جسم پر خشکی اور خارش خفیف محسوس ہوتی ہے۔ اُس وقت چند روز اس کا استعمال ترک کرکے پھر جاری رکھیں۔ اطباء کے اسرار میں سے ہے۔

تنبیہ دوم۔ مردوں کے جریان کے لئے بھی یکساں نافع ہے۔

تنبیہ سوم۔ طبیب کو شریک مشورہ کرلینا بہرحال ضروری ہے مثلاً قبل استعمال رحم کا تنقیہ ضروری ہے۔ ورنہ بلا تنقیۂ رحم اگر استعمال کیا گیا تو حبس سیلان ہوکر گلے پڑ جانے کا اندیشہ ہے۔

طلا نادر۔ بے ضرر اور نایاب۔ اسرار مکتومہ میں سے ہے۔ پچاس پچاس سال کے بوڑھوں پر آزمایا گیا مجرب ثابت ہوا۔ انار قندھاری شیریں کا گودا معہ چھلکا دانے دور کرکے آدھ پاؤ۔ تیل سرسوں خالص آدھ پاؤ۔ ترکیب۔ گودا مع چھلکا تیل میں تین روز تک پڑا رہنے دیں۔ اس کے بعد ایک ظرف آہنی میں ڈال کر چولہے پر رکھیں۔ جب گودا، چھلکا جل جائے تو تیل کو اوپر سے مقطر کرلیں۔ اور بحفاظت شیشی میں رکھیں۔ حشفہ چھوڑ کر حسب قاعدہ عضو پر تین چار منٹ

تک مالش کریں اور ایک ہفتہ تک ایسا ہی عمل کریں۔ پرہیز بجز سرد پانی کے
اور کچھ نہیں۔

**ہدایت** ۔ اس کے ہمراہ اگر پیاز اور ریغنہ کا حلوا بھی استعمال کیا جائے
تو بہت مفید ثابت ہوا ہے جس کے نسخے مختلف قرابادینوں میں موجود ہیں۔
اگر کجی ہو تو اس کو اول رفع کر لیا جائے اس کے لئے حسب ذیل کباب نہایت
مجرب ہے۔ دار چینی پندرہ گرین قیمہ گوشت بز بقدر ضرورت باریک کر کے
اس میں دار چینی باریک پیس کر ملا دی جائے۔ اور ایک موٹی لکڑی بقدر
ضرورت لے کر بشکل کباب اس پر چڑھا دیا جائے اور انگاروں کی ہلکی آگ پر
اس کو نیم پختہ کر کے ایک جانب کباب کی لمبائی میں شگاف دیکر عضو پر چڑھا لیا
جائے اور کچے سوت سے خفیف سی بندش کر کے صبح کو کھول دی جائے۔ چار
پانچ روز تا ایک ہفتہ عمل کرنے سے کجی بالکل دور ہو جائے گی۔ اس کے بعد
طلاء نادر کا استعمال کریں۔

**برائے جریان (گرم)** لعاب بہدانہ۔ شیرہ عناب۔ شیرہ مغز کدوئے
شیریں۔ شربت نیلوفر بوقت صبح پیئیں۔ اور سہ پہر کو سفوف سنگ جراحت اور
ستاور بموزن کوٹ پیس کر بموزن شکر سفید ملا کر خوراک ۶ ماشہ تا ایک تولہ ہمراہ
شیر گاؤ کھائیں بوقت خواب مربہ ہلیلہ کھائیں۔

**قیروطی** ۔ برائے سہولت صعود معاد در مرض فتق۔ موم زرد در روغن کنجد گداختہ
لوبان کوڑیالہ نمک لاہوری مصطگی ہمہ را خشک سائیدہ آمیختہ نیم گرم بر موضع معاد
ضماد سازند۔

**برائے دفع سبل** - شورہ قلمی پھٹکری باہم سائیدہ بریاں نمایند بقدر یک سرخ در عرق گلاب حل کردہ یک دو میل در چشم کشند

**برائے ترطیب وتنویم** - شیرہ خشخاش شیرہ تخم کاہو مقشر در آب برآمدہ نبات سفید داخل کردہ بخورند۔

**برائے سعال** - لعوق شمعون اکسیر ست و ہمچناں دیا قوزہ

**دیگر** - صمغ عربی . کتیرا . رب السوس . شکر تیغال . نشاستہ گندم . مغز بادام شیریں مغز تخم کدو شیریں . مغز تخم تربز . خشخاش سفید ہمہ را خشک سائیدہ در شربت بنفشہ با شربت اعجاز آمیختہ نگاہدارد و اندک اندک بلیسند۔

**روغن لبوب سبعہ** - مغز فندق . مغز پستہ . مغز بادام شیریں مقشر تخم سفید . مغز چلغوزہ . تخم کدو شیریں . مغز اخروٹ کوفتہ گرم کردہ بطریق معروف افشردہ روغن برآرند و بر سر خوب جذب کنند۔

**مصلح مضار انبہ** - سوڈا بائیکارب بہ رتی عقب انبہ بخورند۔

**دیگر مصلح انبہ** - (ملقب بریحک) نوشادر یکوفتہ در ظرف گلی آب نارسیدہ عرق گلاب انداختہ بر آتش نہند - چوں عرق جذب شدہ خشک شود مدبر شود یا از ایں نوشادر مدبر سہاگہ بریاں . فلفل سیاہ . زنجبیل بے ریشہ . نمک سیاہ ہمہ را کوفتہ بیختہ نگاہدارند - خوراک از چہار سرخ تا یک ماشہ و ایں سفوف نافع درد شکم و سوء الہضم و عظم طحال و درد باؤ گولہ و مقوی جگر و معدہ است - خوراک قدرے زائد از مذکور۔

**برائے تقویت وغیرہ** - مروارید ناسفتہ . طباشیر کبود . دانہ الائچی سفید۔

ورق نقرہ ہمراہ کھرل کردہ مثل غبار سازند۔ خوراک یک مرچ ہمراہ مغز بادام شیریں ۔ ابر فلفل سیاہ ۔ نبات مسکہ گاؤ تازہ آمیختہ صبح بخورند ۵ عدد

نسخہ سنوف برائے ذیزور ۔ پھٹکری ۔ افیون اول

برائے سعال عارضی خصوص موسم سرما۔ بادام شیریں۔ سیاہ مرچ مصری در آب سائیدہ چٹنی بنا کر قدرے قدرے چبائیں یا خشک پیس کر چٹکی چٹکی کھائیں ۔ ۵ دانہ

ایضاً برائے سعال ۔ مغز تخم کدو شیریں ۔ مغز بادام مقشر۔ تخم خشخاش ۔ گوند ببول ۔ کتیرہ ۔ نشاستہ گندم ۔ شکر تیغال ہموزن لے کر لعاب بعد ازاں کوٹ پیس کر ملا کر گولیاں فلفل سیاہ کی برابر تیار کرکے ۲ گولیاں رات دن میں منہ میں رکھیں ۔

برائے گمیڑہ ۔ سُم اسپ سیاہ سوختہ چرچھے کی مٹی ہموزن لے کر اس میں سے ایک رتی شیر مادر کے ساتھ دیا جائے ۔

ایضاً برائے گمیڑہ ۔ کالی مرچ ۵ عدد پیپل کی کونپل دو تولہ کو باریک پیس کر صبح کے وقت ایک ماہ تک پلاویں ۔ ۱ عدد

حبوب برائے ہیضہ ۔ گل مدار ناشگفتہ یعنی آکھ کی کلیاں جو سایہ میں خشک کی جاویں ۔ چار تولہ ۔ سیاہ مرچ (ایک تولہ) نمک سیاہ (ایک تولہ) فلفل دراز (ایک تولہ) سہاگہ بریاں (ایک تولہ) پودینہ خشک (ایک تولہ) ان سب دواؤں کو عرق گلاب خالص میں خوب باریک پیس کر چنے کے برابر گولیاں بنائی جاویں ۔ بوقت ضرورت دو گولی دو گھنٹہ کے بعد عرق گلاب یا عرق سونف یا عرق پودینہ

یا عرق الائچی کے ساتھ جو مل جاوے دیتے رہیں۔ غذا سے بالکل پرہیز رہے۔
**نسخہ لیمونیڈ** ۔ ٹاٹری یعنی لیموں کا ست۔ سوڈا بائی کارب۔ لیمن آئیل یعنی لیموں کا تیل۔ پہلے ٹاٹری کو باریک پیس لیں۔ پھر اس کو اور سوڈے کو اور لیمن آئیل کو کسی خشک برتن میں ڈال کر خوب ملاویں۔ یہ سفوف تیار ہو گیا۔ اب جب چاہے ہر وقت ایک گلاس شربت میں ۲ ماشہ سفوف ڈال دیا کریں۔ یا مذکورہ بالا وزن کے سفوف میں ڈھائی پاؤ شکر سفید پسی ہوئی ملا لیں اور بوتل میں رکھ لیں تا کہ سیلن نہ پہنچے۔
**نسخہ حبوب ہاضم** ۔ نوشادر۔ آک کے پھول۔ بنگلہ پان۔ بالچھڑ۔ زنجبیل۔ بادیان۔ پودینہ خشک۔ کیورہ کچری۔ پوست ہلیلہ کابلی۔ پوست ہلیلہ زرد۔ سہاگہ چوکیا۔ فلفل دراز۔ برگ سنار۔ نمک سیاہ۔ نمک لاہوری۔ نمک دیسی۔ الائچی کلاں۔ جاوتری۔ جائفل۔ ان سب کو کوٹ کر عرق لیموے کاغذی اور عرق برگ موٹی اور سرکہ ہموزن میں ملا کر تخم ریٹھ کی برابر گولیاں بنا لیں۔
**نسخہ بواسیر مجرب** ۔ ڈیڑھ سیر گائے کا خالص دودھ لے کر اولاً اس کی دہی جمائی جائے پھر آدھ پاؤ رسوت کو دہی کے مقطر پانی میں بھگو دیا جائے۔ پھر اس کی گولیاں چنے کی برابر بنائی جائیں۔ بہت مفید گولیاں ہوتی ہیں۔
**نسخہ بواسیر دموی** ۔ رسوت زرد۔ دم الاخوین۔ گل ارمنی۔ بیخ انجبار ریشہ برگد۔ کہربائی شمعی۔ زہر مہرہ خطائی۔ طباشیر کبود۔ گردیدہ باریک نمودہ در لعاب اسبغول سرشتہ حبوب بقدر نخود بستہ بسایہ خشک نمودہ نگہدارند۔ و تیغ حب ازیں گرفتہ ہمراہ بدرقات مجوزہ و مناسب بوقت صبح بخورند۔ اگر مرض شدید باشد

همراه سفیدی بیضہ مرغ سائیدہ کنار دہم نمایند۔

**نسخہ طلاء۔** سم الفار سفید روزہ بہ شیر مدار مدبر کردہ در سیکہ نگاہ سہ روز برابر حل کنند۔ بعدہ در صرہ بستہ با آفتاب گذارند۔ بروغن زرد ظرف چینی گیر نمود در یک تولہ روغن مشک چالیس۔ زعفران کشمیری قرنفل۔ جوز بوا۔ جوتری۔ عاقرقرحا عود بسک اضافہ نمودہ سحق بلیغ نمایند۔ بقدر ضرورت بیرون وحشفہ گذاشتہ یک ہفتہ صبح و شب مالش کنند۔ ہرگاہ سرخی نمودار شود یک بار طلا کنند۔ بعدہ ضرورت نماند۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔ اگر ضرورت باشد روغن زرد سوختہ قدرے قدرے بمالند۔ بعد دو ہفتہ مکرر عمل کنند انشاء اللہ بعدہ تمام عمر ضرورت نماند۔

**شربت ابریشم برائے تفریح و تقویت قلب و تصفیہ خون و تقویت دماغ مفید۔** ابریشم خام مقرض۔ گل گاؤزبان۔ گاؤزبان گیلانی۔ برادہ صندل سفید بادرنجبویہ۔ گل سیوتی۔ کشنیز خشک۔ تخم خیار۔ عناب۔ دانہ ہیل بطریق معروف عرق کشید و یک سیر عرق ڈیڑھ سیر شکر سفید انداختہ ۲ بوتل شربت سازند۔ یک تولہ روح کیوڑہ اضافہ نمایند۔ خوراک ۳ تولہ و اگر عرق آمیختہ شدہ ۵ تولہ نوش فرمایند۔

**نسخہ منجن۔** سپاری سوختہ۔ بادام سوختہ۔ شاخ گوزن سوختہ۔ فلفل سیاہ سوختہ۔ گل سرخ۔ بنسلوچن۔ الائچی سفید۔ پوست ہلیلہ زرد۔ مصطگی رومی۔ سمندر جھاگ۔ پھٹکری سفید۔ نمک لاہوری۔ ہر یک کوفتہ بیختہ سفوف ساختہ بطور منجن استعمال کردہ آید۔

**برائے درد زانو۔** کالے بینگن کے پتے ہاون دستہ میں کوٹ کر ان میں تھوڑی سی ہلدی ملائیں اور اتنا میٹھا تیل ملائیں کہ ٹپکے نہیں۔ پھر اس کی دو بڑی بڑی پوٹلیاں بنا کر توے پر گرم کر کرکے گھنٹہ بھر تک سینکیں پھر وہی پتے کھول کر گھٹنے پر رکھ کر باندھیں۔

**نسخہ برائے کھانسی** ۔ بادام سیاہ ۱ عدد مرچ سیاہ ۲ عدد مصری ۳ ماشہ رب السوس ۵ ماشہ پیس کر سیاہ مرچ کی برابر گولیاں بنائی جائیں اور جس وقت کھانسی ہو گولی ایک ایک منہ میں رکھ کر چوسی جاوے۔

**برائے بواسیر ہر قسم** ۔ ناریل کے جو بھوسٹر جو مثل بالوں کے ہوتے ہیں۔ یہ مرض بواسیر کے لئے بہت مفید ہیں۔ ان کو سکھلا کر جلا لیا جائے۔ اس کی راکھ ۳ ماشہ سے ۶ ماشہ تک بکری کے دودھ کے ساتھ پھانکی جائے اور گرم تیل۔ کھٹائی کا پرہیز رکھا جائے۔ یہ ہر قسم کی بواسیر کے لئے مفید ثابت ہوا ہے اور ضرر کچھ نہیں۔ دس پندرہ روز استعمال کیا جائے۔

**نسخہ ہاضم شیر** ۔ شیر گاؤ۔ آب خالص۔ مجیٹھ مقشر تراشیدہ انداختہ بجوشانند کہ آب بسوزد۔ مجیٹھ انداختہ شکر اندوختہ بنوشند۔

**ترکیب برفی بادام** ۔ اول تین پاؤ چینی میں چھ چھٹانک پانی ڈال کر قلعی دار دیگچی میں چڑھاویں اور میل اتار دیں جس وقت قوام سخت ہونے لگے تو ایک چمچ میں تھوڑا قوام لے کر ٹھنڈے پانی میں چمچہ رکھ دیں اور انگلی سے اس کو ہلا کر دیکھیں۔ اگر وہ قوام جم جائے اور گولی سی بندھ جاوے تو فوراً تمام قوام اتار کر ایک قلعی دار بڑے برتن میں لوٹ دیں اور معمولی سا پانی کا چھینٹا دیدیں۔ جس وقت بالکل ٹھنڈا ہو جاوے تو اس کو کسی لکڑی وغیرہ سے گھوٹئے یہاں تک کہ وہ بالکل سفید اور سخت ہو جاوے اس کو مری ہوئی چینی کہتے ہیں۔ اس کے بعد چھ چھٹانک مغز بادام کو بدون پانی کے پیس لیں۔ اس کے بعد ایک قلعی دار دیگچی میں دو چھٹانک گھی ڈال کر آگ پر رکھیں۔ جس وقت خوب گرم ہو جائے تو الائچی یا لونگ کے ساتھ داغ دیں۔ اور فوراً پسے ہوئے مغز بادام اس میں ڈال کر اس کو چلاتے رہیں۔ اس کا خیال رکھیں کہ جلنے

شربا کے جسوقت قریب شرخ کے ہوں فوراً وہ مری ہوئی چینی اس میں ڈال دیں اور
تقریباً پانی کا چھینٹا دیدیں اور خوب چلادیں۔ چینی گل کر بالکل نرم ہو جاوے اور
بادام اس میں ملجاوے اور چینی میں جال پڑنے لگے اس وقت اس کو آگ سے اتار
کر تھوڑی دیر چلاتے رہیں اور کسی سینی وغیرہ میں ہلکا ہلکا گھی لگا کر اس کو لوٹ لیں۔
چمچہ وغیرہ سے ایک سا کر کے تھوڑی پسی ہوئی الائچی چھڑک دیں۔ ٹھنڈے ہونے
پر چاقو سے تراش لیں۔

**نسخہ بواسیر خونی و پیچش** ۔ انبہ ہلدی ۳ تولہ۔ موم خالص ۱۲ تولہ۔ انبہ ہلدی کو موم
کی ہمراہ خوب کوٹ لے اور اس کل دوا کی گولیاں بقدر کنار دشتی کے بنالیں۔ شب
کو بعد کھانا کھانے کے ایک یا دو گولی کھا کر سو جایا کریں۔ چالیس روز۔

**اونی کپڑوں کی کیڑوں سے حفاظت کا مجرب طریقہ** ۔
پینے کا خشک تمباکو چورا کر کے نیب کے پتے۔ فنائل کی گولیاں۔ اور اگر اور چیز نہ ہوں
تو صرف تمباکو ہی زیادہ مقدار میں لے کر کپڑوں کی تہوں میں رکھ کر لپیٹ دیں اور کسی
رضائی وغیرہ میں خوب کس کے باندھیں تاکہ ہوا نہ پہونچے یا صندوق میں رکھ دیں۔
غرض بند رہے ہوا نہ پہونچے جب چاہے کھولے۔ انشاء اللہ تعالیٰ کیڑا نہ لگیگا۔
سالہا سال کا تجربہ ہے۔

**برائے قوت اعضائے رئیسہ** ۔ یاقوت رمانی ۲ مثقال۔ عقیق یمانی ۱ مثقال۔ زہر مہرہ اصلی ۲ مثقال۔
نشب سفید ۱ مثقال۔ ورق طلا ۱ مثقال۔ در عرق گلاب سائیدہ حب بقدر نخود بندند۔ یہ نسخہ حضرت
شاہ حمزہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ مارہرہ شریف والوں کا ہے۔ انہوں نے
بہت تعریف لکھی ہے۔

**نسخہ حبوب اکسیر اعظم سلطانی** ۔ کہ مرزا اعتماد الملک سمرقندی در شہر پنجاہ اطبائے نامور برائے سلطان علاء الدین خلجی مرتب کنانیدہ بہ نہایت مجرب و آزمودہ است برائے قوت باہ و سرخی رنگ و ہضم طعام و رفع سرعت و جریان و امساک و قائم وغیرہ۔

**مقوی اعصاب و اعضائے رئیسہ** سادہ زان و بیل برائے سہ اشخاص کافی دوا فی اند ۔ عنبر اشہب خالص ۔ مشک خالص ۔ زعفران موگرہ کشمیری ۔ قرنفل جوز بویہ ۔ عاقرقرحا ۔ جاوتری ۔ الائچی خورد ۔ حب چینی ۔ تیزپات ۔ کباب چینی ۔ معدن مست پشاور فلفل دراز ۔ تخم پیاز شلغم ۔ تخم گزر سرخ ۔ مال کنگنی ۔ مغز بنفشہ ۔ سمندر سوکھ ۔ موچرس اندر جو شیریں ۔ مشک بید ۔ بیخ کو بچ ۔ ناگیسر ۔ موصلی سفید ۔ تمر سیاہ کہنہ ۔ تنگرف رومی مصفی کہنہ ۔ ایں ہمہ ادویہ را بجز تنگرف کوفتہ بیختہ با قند آمیزند و بمقدار نخود ماشہ حب بندند و با شیر بقدر یک و نیم پاؤ جوشیدہ چہاردہ یوم یک حب بوقت شب و یک حب بوقت نہار بخورند ۔ بالائش پان اگر موجود باشد بخورند و الا آنہ انار از ترشی و بادی پرہیز نمایند ۔ **غذا** ۔ اکثر خوراک کھچڑی در برنج با شیر و نان گندم بے نمک بادو غن زرد خوب چرب کردہ بخورند ۔

**زردی بیضہ مرغ** ۔ نیمبرشت یا حلوائے بیضۂ مرغ و حلوائے ماش چند انکہ شوند بخورند ۔ و دوستی جسمانی را ہم از دست ندہند و از میوہ جات تر و خشک مثل پستہ و بادام و نبات و سیب شیریں و غیرہ بخورند و غذائے مرغن و مقوی بخورند ۔ **پرہیز** ۔ از ترشی و بادی و جماع احتراز کامل را بکار برند و بحالت مرض بخار و سوزاک و آتشک و بواسیر وغیرہ دوا نکنند تا آنکہ شفائے کامل گردد ۔ بعد چہاردہ یوم معائنہ امرے از بس عجیب و غریب و حیرت انگیز خواہند کرد ۔

**نسخہ قوام التنباک** ۔ یہ نسخہ ہر قسم کا ہے۔ قوام - بتی دار - دانہ دار۔ یہ نسخہ حضرت والد صاحب قبلہ حافظ عبد الغنی صاحب مرحوم کی بیاض سے نقل کیا گیا۔ حال میں ایک صاحب نے قوام بنایا۔ اچھا بنا ہے۔

**ورق تنباک** ۔ خشک عمدہ وچیدہ از بیخ واستخواں ورگ وریشہ اش علیحدہ نمودہ پارچہ ریز نمایند تا شوروگردہ اش برآید ومصفے گردد۔ بعدہ درآب یک شب یا شبانہ روز تر دارند۔ بازٔ الائچی خورد۔ بسباسہ۔ الائچی کلاں۔ جوز بوا۔ بالچھڑی۔ قرنفل۔ مرچ سفید کوفتہ خوب باریک نمودہ در پارچہ بیختہ علیحدہ بدارند۔ وسنبل الطیب علیحدہ آنقدر باریک بسائید و پارچہ بیز کنند کہ ریشہ اش نماند وصندل سفید عود غرقی گرفتہ برادہ اش تازہ تیار نمودہ کوفتہ بیختہ در سنبل الطیب آمیختہ علیحدہ نگہدارند و زعفران مشک خالص گرفتہ اولاً زعفران را در قدرے آب بگذارند تا بآب ممزوج گردد۔ وبعدہ مشک دراں حل کردہ علیحدہ محفوظ دارند و عطر کیوڑہ وعطر گلاب نیز علیحدہ دارند۔ بعدہ برگ تنباک تر داشتہ شدہ را بر آتش نہادہ جوش دہند تا آبش ۔ مار بماند۔ بعد ازاں از آتش داں فرود آرند تا نیم گرم شود پس مالیدہ صاف نمودہ آب و عرقش را باز بر آتش نہند وہمہ ادویہ از الائچی خورد تا عود غرقی مخلوط نمودہ دو حصہ کردہ یک حصہ علیحدہ داشتہ از دیگر حصہ قدرے قدرے گرفتہ در آب تنبا کو انداختہ از چمچہ برابر آمیختہ باشند تا آں یک حصہ بآب تمبا کو ہمہ مخلوط شدہ مثل قوام گردد باز از آتش فرود آوردہ۔ حصہ دیگر ہم خوب بیامیزند چوں ہمہ یک جز گردد و سرد شود۔ زعفران ومشک وعطریات یکجا کردہ بالائیش انداختہ از کفچہ بگدازند وبکار برند واگر تمبا کو بتی دار یا دانہ دار تیار کردہ

ارادہ کنند برگ تمباکو را مثل سابق صاف نمودہ چیزے بقدر ضرورت از ہمیں قوام تیار شدہ گرفتہ بقدرے آب انداختہ تمباکو را دراں جوش دہند و چوں تمباکو در سایہ خشک شود پان کتھہ ۔ چونہ در کھرل حل نمودہ دراں رنگیں نمایند تا خوشنما و لذیذ گردد۔ و چوں دانہ دار خواہند ہماں تمباکو صاف نمودہ جوشدادہ شدہ را در غربال برآرند و در سایہ خشک کنند ۔ فقط ۔ کم قیمت کرنے کیلئے مشک ۔ زعفران ۔ عطریات وغیرہ میں کمی بھی ہوسکتی ہے ۔

**نسخہ مقوی و منوم** ۔ مغز پنبہ دانہ در شیر گاؤ سائیدہ بپختہ ۔ سیوس اسپغول ۔ سابو دانہ بطور کھیر پکا کر دانہ الائچی کلاں ۔ قند سفید پکتے میں ڈال کر کھیر تیار کریں ۔

**اضافہ** ۔ مغز پنبہ دانہ ۔ تخم خشخاش ۔ چہار مغز ۔ مغز بادام منقی ۔ فلفل سیاہ

**روغن برائے درد زانو** ۔ روغن سرسوں میں پکا کر ہینگ پیس کر ملا کر مالش کیجائے ۔

**نسخہ طلاء مقوی** ۔ سلاجیت ۔ عنبر اشہب ۔ مومیائی ۔ روغن سرخ ۔ روغن موم باہم آمیختہ بمالند مقدار ۲ رتی یا سو رتی سارے عضو پر لیپ کیا جاوے ۔ کسی جگہ کے چھوڑنے کی ضرورت نہیں ۔ پاک اور بے ضرر چیز ہے ۔ اس کی دوائیں یونانی دواخانہ سے مل سکیں گی ۔

**نسخہ شربت** ۔ زرشک ۔ تخم خرفہ ۔ طباشیر ۔ بہمن سفید ۔ گل سرخ ۔ گل گاؤزبان ۔ یاقوت سرخ ۔ مروارید ۔ کہربا ۔ بیخ مرجان ۔ صندل سفید ۔ کشنیز خشک گل ارمنی ۔ بہمن سرخ ۔ ورق طلا ۔ ورق نقرہ ۔ پوست بیرون پستہ ۔ ابریشم خام مقرض عنبر اشہب ۔ جواہرات کو عرق بید مشک میں حل کر کے باقی ادویات کو خوب کوٹ چھان کر شربت ترنج میں ملائیں ۔ بوقت سہ پہر ۱ ماشہ کھائیں ۔

**نسخہ مقوی دماغ و دل و مانع تبخیر۔** مروارید ناسفتہ۔ زہر مہرہ خطائی
یشب سبز۔ کہربائی شمعی۔ گل گاؤزبان۔ گل بنفشہ۔ غنچہ گل سرخ۔ مغز کدو شیریں
مغز تخم تربوز۔ مغز پستہ۔ مغز بادام شیریں۔ مغز نارجیل۔ تخم خرفہ۔ صندل سفید
دارچینی۔ زرشک مصفی۔ سنبل الطیب۔ بادرنجبویہ۔ دانہ ہیل خورد۔ کشنیز خشک
بالنگ حاتہ۔ بہمن سرخ۔ بہمن سفید۔ کافور۔ زعفران۔ مربہ آملہ۔ مربہ اناناس۔ مربہ
ہلیلہ۔ مربہ بہی۔ مربہ سیب۔ شربت انار شیریں۔ شربت بنفشہ۔ شربت انجیر۔ شربت
گاؤزبان۔ شربت شاہترہ۔ عرق گاؤزبان۔ عرق بیدمشک۔ عرق کیوڑہ۔ روغن بادام۔

**ترکیب۔** جواہرات کو ۳ روز تک عرق بیدمشک میں حل کریں۔ مغزیات کو کھرل
میں خوب باریک پیس کر دیگر ادویہ کو علیحدہ علیحدہ پیس کر چھان کر روغن بادام میں
چرب کریں۔ قند سفید کا قوام کر کے عسل خالص ملائیں اور مربہ جات کو باریک
پیس کر اسی قوام میں ملائیں۔ بعدہٗ سفوف ادویہ کو ملائیں۔ بوقت صبح ۶ ماشہ کھائیں۔

**نسخہ عرق شیر مرطب۔** تخم کاسنی۔ گل گاؤزبان۔ تخم خیارین۔ طباشیر سفید۔ زہر مہرہ
گل سرخ۔ عنب الثعلب۔ گاؤزبان۔ مغز کدو شیریں۔ تخم کاہو مقشر۔ تخم خرفہ۔ کشنیز خشک
صندل سرخ۔ صندل سفید۔ کدوے سبز۔ برگ کاہو۔ برگ کاسنی سبز۔ گل کنول گٹہ۔ کسیرو۔
گل بید۔ گل نیلوفر۔ در عرق بیدمشک۔ عرق شاہترہ۔ عرق عنب الثعلب۔ عرق
گلاب۔ عرق بید سادہ۔ شیر بز عرق کشند۔

**روغن مانع تبخیر۔** گائے کا گھی۔ عرق آملہ میں پکاوے جب جل
جاوے سر پر مالش کریں۔

**سفوف مانع تبخیر۔** آملہ خشک۔ دودھ گائے میں بھگو کر جب جذب ہو جاوے

سایہ میں خشک کریں۔ سفوف ملاکر کچی کھانڈ ملاکر ۶ ماشہ یا ۹ ماشہ ہمراہ شیر گاؤ استعمال کنند۔

## خمیرہ مقوی دماغ و قلب و گردہ محرورین

مربہ آملہ ۵ تولہ۔ مربہ سیب شیریں۔ مربہ پیٹھہ۔ مویز منقیٰ ۱۰ تولہ۔ مغز تخم تربز ۱۲ تولہ۔ مغز تخم پیٹھہ ۱۲ تولہ۔ مغز تخم کدو شیریں ۱۰ تولہ۔ مغز بادام شیریں ۵ تولہ در عرق بادیان ۳ سیر۔ عرق بید مشک ۱ آثار۔ سائیدہ پارچہ بیز نمودہ نبات سفید انداختہ قوام نمودہ۔ طباشیر ۱ تولہ۔ دانہ ہیل کلاں ۱ تولہ۔ مصطگی رومی ۱ تولہ۔ کشنیز خشک ۱ تولہ۔ گل گاؤزبان ۱ تولہ۔ ابریشم خام مقرض ۱ تولہ۔ تخم گاؤزبان ۱ تولہ۔ تخم بالنگو ۱ تولہ۔ تخم فرنجمشک ۱ تولہ۔ صندل سفید۔ زہر مہرہ خطائی ۳ ماشہ۔ کہربا شمعی ۹ ماشہ۔ یاقوت زرد محلول ۳ ماشہ۔ یشب سبز محلول ۳ ماشہ۔ زمرد سبز محلول ۳ ماشہ سودہ آمیختہ خمیرہ تیار سازند۔

## روغن مانع تبخیر

برادہ صندلین ۳ تولہ۔ گل نیلوفر ۱ تولہ۔ آملہ خشک ۱ تولہ۔ بادرنجبویہ ۴ تولہ۔ گل سرخ ۴ تولہ شب در آب کدوئے شیریں تر داشتہ صبح جوشدادہ صاف نمودہ شیرہ مغز کدو ۳ تولہ۔ لعاب اسپغول ۱ تولہ۔ روغن کنجد ۱ آثار اضافہ کردہ بر آتش نہند۔ چوں آب بسوزد روغن بماند نگاہدارند۔

## حبوب کہ برائے تقویت دماغ خصوصاً قوت حافظہ نہایت مفید باذنہ تعالیٰ

تخم فرنجمشک ۹ ماشہ۔ تخم بالنگو ۲ تولہ۔ تخم سنبھالو ۶ ماشہ۔ تخم گاؤزبان ۲ تولہ۔ تخم خرفہ سیاہ ۳ تولہ۔ برگ شہدی ۲ تولہ۔ ورق گل نیلوفر سفید ۳ تولہ۔ ست گلو ۱ تولہ۔ بہدانہ ۹ ماشہ۔ جواہر مہرہ نصف قرص۔ چورہ ورق نقرہ ۱ تولہ۔ در شربت نیلوفر سائیدہ ہمہ ادویہ را باریک سائیدہ در عرق بید مشک بقدر حاجت سرشتہ حبوب بقدر نخود سازند۔

## نسخہ خمیرہ بادام مرطب دماغ و مقوی و مفید سعال

شیرہ مغز ۴ تولہ

بادام شیریں ۔ شیرہ مغز تخم کدو ۔ شیرہ تخم کاہو ۔ درآب ترا دردہ دو تہ شہد خالص تیار سفید آمیختہ قوام نمودہ ۔ بہمن سفید ۔ و بہمن سرخ ۔ دانہ ہیل خورد ۔ اصل السوس گاؤ زبان ۔ گل گاؤزبان کوفتہ بیختہ بیامیزند ۔ خوراک اتولہ ہمراہ گشتہ مرجان ۔

حلوا مقوی دماغ و باہ و مولد منی ۔ تعلب مصری ۔ بوصیلی سفید مغز بادام ۔ نشاستہ ۔ کھویہ شیر ۔ گھی ۔ زعفران ۔ عرق بید مشک مصری ۔ خوراک ایک تولہ ہمراہ ربع حب بالائش عرق شیر وقت صبح ۔

حلوا بنانے کی ترکیب یہ ہے کہ مغز بادام اور نشاستہ اور کھویہ علیحدہ علیحدہ ہر ایک کو گھی میں خوب بھون لیا جاوے ۔ مغز بادام کو کوٹ کر بعد میں بھونا جاوے ۔ بعد میں مصری کا قوام بنا کر سب چیزیں کوٹ کر اور یہ بھونی ہوئی چیزیں سب ملائی جائیں اور زعفران کو عرق بید مشک میں حل کر کے وہ بھی ملائی جائے اگر حلوا نہ تیار کرائیں تو کسی دوسری میٹھی چیز پیڑا وغیرہ میں ملا کر صبح کو کھا لیا جائے ۔

مقوی دماغ ۔ مغز بادام ۱۰ عدد سے لے کر ۲۰ عدد تک ۔ الائچی خورد ۱۰ عدد دانہ دونوں کو عصر کے بعد کونڈی ڈنڈا میں ڈال کر پیس لیا جاوے اور بجائے پانی کے دودھ گائے کا ڈالا جاوے جو کچا اور تازہ ہو ۔ دودھ پاؤ بھر یا آدھ سیر بقدر ہضم ہونا چاہیئے پانی نہ ڈالا جائے ۔ بس شیرہ سا بنا کر کپڑے میں چھان کر اس میں میٹھا ملا کر کسی صاف برتن میں رکھ کر تھوڑی سی لسی یا تھوڑا سا دہی کا ٹکڑا اس میں ڈال دیا جائے ۔ صبح تک محفوظ رکھا جائے ۔ صبح کو تازہ پانی اس میں ملا کر اور چمچہ سے ہلا کر پی لیا جاوے اس کو دو تین ہفتہ تک متواتر استعمال کرنے سے خاص فائدہ ہو گا انشاء اللہ تعالیٰ

**فائدۂ تفسیریہ۔** ھدی للمتقین پر سوال مشہور ہے کہ متقین خود اہل ہدیٰ ہیں تو آیت میں تحصیل حاصل ہے۔ اس کے متعدد جواب مشہور ہیں۔ اُن میں سے ایک نفیس اور سلیس جواب یہ ہے کہ تقویٰ سے مراد یہاں تقویٰ لغوی ہے یعنی ڈر اور کھٹک اور یہ ہدیٰ سے مقدم ہے۔ ہدیٰ اس پر مرتب ہوتا ہے۔ ایک بار اس جواب کی تائید ایک آیت سے ظاہر ہوئی۔ سورۂ واللیل میں ارشاد ہے۔ فاما من اعطیٰ واتقیٰ وصدق بالحسنیٰ پھر اس کے مقابلہ میں فرمایا واما من بخل واستغنیٰ وکذب بالحسنیٰ اس میں بخل اور اعطیٰ کا مقابلہ ظاہر ہے۔ اسی طرح کذب اور صدق مگر استغنیٰ کا اتقیٰ سے مقابلہ کرنا یہ صاف بتلا رہا ہے کہ استغنیٰ کی حقیقت جیسے بےفکری ہے ایسے ہی اتقاء کی حقیقت فکر اور کھٹک ہے۔

**فائدۂ فقہیۃ۔** ماخوذۃ من الکتاب والسنۃ قال اللہ تعالیٰ اذا تداینتم بدین الی اجل مسمی فاکتبوہ ثم قال تعالیٰ و استشھدوا شھیدین من رجالکم وکتب النبی صلے اللہ علیہ وسلم الکتب لدعوۃ الاسلام الی الملوک ولم یرسل الشھود معھا۔ اور بیوع وتجارات معاملات میں سے ہے اور تبلیغ اسلام دیانات میں ہے۔ اس سے معلوم ہوا کہ معاملات میں خط حجت نہیں۔ ورنہ کتابت کے بعد اشہاد کی ضرورت نہ تھی اور دیانات میں حجت ہے ورنہ کتب دعوت بدون شہود کے حجت نہ ہوتے

**فائدۃ حکمیۃ من اسرار الاحکام۔** قال اللہ تعالیٰ

فی المحرمات وامہات نسائکم وربائبکم التی فی حجورکم من نسائکم اللاتی دخلتم بہن فان لم تکونوا دخلتم بہن فلا جناح علیکم امہات نسار کی حرمت میں دخول بالمنکوحہ کی قید نہیں اور بنات نسار کی حرمت میں یہ قید ہے۔ شاید اسکی وجہ یہ ہو کہ عادۃ غالبہ اپنی ہم عمر یا صغیر العمر سے نکاح کرنا ہے اور کبیر العمر سے نہیں تو اس بنار غالب پر منکوحہ کی ماں ناکح کی ماں کی برابر ہو گی اس لئے وہ مرغوب فیہ نہ ہو گی یا اگر برابر ہو گی تو صغیرہ بہ نسبت برابر کے زیادہ مرغوب ہوتی ہے تو اس کی فوری تحریم میں کوئی تنگی نہیں۔ بخلاف منکوحہ کی بیٹی کے کہ وہ صغیر ہو گی اور ممکن ہے کہ اس کو دیکھ کر افسوس ہو کہ اس سے نکاح کیوں نہ کیا۔ اس لئے اس میں وسعت رکھی کہ اس سے نکاح کر سکتا تمہارے اختیار میں ہے کہ منکوحہ سے دخول نہ کرو اور اس کو طلاق دے کر اس سے نکاح کر لو اور حلائل ابنار میں اگر ایسا ہی شبہ کیا جاوے اسکا جواب یہ ہے کہ وہاں چونکہ طلاق دینا دوسرے کے قبضہ میں ہے۔ اس لئے طبیعت بعلمہ یاس کی وجہ سے رغبت نہ کرے گی

**فائدہ سلوکیہ**۔ بعض اوقات وسوسہ وشبہ میں تمیز نہیں ہوتی اور اسلئے ترتب احکام میں غلطی ہو جاتی ہے سو ان میں فرق یہ ہے کہ وسوسہ میں عین وسوسہ کی حالت میں اس کے بطلان کا اعتقاد جازم ہوتا ہے اور اس کے ہجوم سے سخت قلق ہوتا ہے اور شبہ میں اس وقت اس کی صحت کا احتمال ہوتا ہے اور اس وقت کچھ قلق نہیں ہوتا خواہ بعد میں اس کو دفع کر دے: فقط۔

عشرہ اول ربیع الثانی ۴۲ سنہ ہجری۔

---

ختم شد